


رہبرِ راہِ زندگانی ہیں! — یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک

FEBRUARY 2020
ABC Certified/CPNE Member



آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور



## 2020ء تیسری عالمگیر جنگ؟





محبت، شادی، تسخیرِ خلق

## شرفِ زہرہ

## مشتری کا یکسالہ قیام 2020ء





ASTROLOGY FOR ALL

بانی: منجمِ اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرۃ العزیز

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور

آفاقی معلومات کا علمبردار



سلسلہ روحانیات حضرت سید میراں حسین شاہ زنجانیؒ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویریؒ

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی
# آئینہ قسمت ®
آفتابِ معرفت کا علمبردار

جلد نمبر 72 | FEBRUARY 2020 | شمارہ نمبر 11

بانیٔ ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 12000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 12000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 14000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 15000 روپے

قیمت 100 روپے
سالانہ چندہ 1000 روپے
لائف ممبرشپ 15000 روپے For 12 Years
لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years


| | |
|---|---|
| حمد و نعت منقبت | 3 |
| اداریہ فروری 2020ء | 4 |
| عالمی و سیاسی پیشگوئیاں فروری 2020ء | 5 |
| ایران امریکہ انتقام، تیسری عالمگیر جنگ؟ | 7 |
| مشتری کا قوس میں یکسالہ قیام | 10 |
| شرف زہرہ (محبت، تسخیر خلق) | 15 |
| دربار مصطفائی کا روحانی فیض | 18 |
| شرف زہرہ (تسخیر محبوب) | 20 |
| بندش شادی و کاروبار + حسبِ منشا شادی | 27 |
| کیا عدد 8 نحس ہے؟ قسط نمبر 1 | 29 |
| دستِ غیب | 31 |
| تسخیر ہمزاد | 34 |
| کلید کامیابی | 35 |
| معزز و محترم ہونا + ہبوط مشتری | 37 |
| کرشمات صدری (عملیات) | 39 |
| روحانیت و تصوف | 40 |
| حصولِ انعام کا عمل | 41 |
| دولت حاصل کرنے کا عمل | 42 |
| فارمولہ لکی نمبر ز ماہ فروری 2020ء | 43 |
| آپ کا ماہ فروری 2020ء کیسا رہیگا؟ | 46 |
| سوال و جواب | 53 |
| لوحِ مصطفائی | 54 |
| وتوشہ اصحاب کہف | 55 |
| کاروانِ زنجانی | 56 |
| فہرست ادارہ کتب | 57 |


چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی
آئینہ قسمت | زنجانی جنتری | بالعلمیہ جنتری | الیرونی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلسِ مشاورت
- مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی
- مخدوم سید حسن پیر قادری
- چوہدری واجد علی خان
- میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی
- کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ
- ڈاکٹر اجمل نیازی
- پروفیسر توفیق بٹ
- شماعت ہاشمی (آرٹسٹ)
- افتخار احمد
- محمد سلیم نقشبندی
- علامہ صمصام الدین

مشیر قانونی
طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ
محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

کمپوزنگ لے آؤٹ
ارشد علی

سرکولیشن مینیجر
حامد بشیر

فرمان حضرت علیؓ
جانور میں خواہش اور فرشتے میں عقل ہوتی ہے
مگر انسان میں دونوں ہوتی ہیں اگر وہ عقل دبا
لے تو جانور اگر خواہش کو دبا لے تو فرشتہ

کاشانہ زنجانی 125-ڈی، گلبرگ 2
54660
بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی A-19 جی ٹی روڈ (جہلم روڈ) بالمقابل کامن کلب/آرمی ہاؤس، راولپنڈی
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی-74200
Ph: 021-32217544



سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

ضمیر جعفری

دِکھا دے پھر سے اپنا گھر دِکھا دے
مرا سر صحنِ کعبہ میں جھکا دے
حرم میں میرے سجدے اَن گنت ہوں
جبیں کو روشنی سے جگمگا دے
درِ اقدس پہ ایسی حاضری ہو
دیارِ دِل کو اِک کعبہ بنا دے
ترا کعبہ مری چاہت کا مرکز
مری آنکھوں میں یہ کعبہ بسا دے
ترا ہی نام لے کر نیند آئے
مجھے اس خوابِ غفلت سے جگا دے
کوئی بخشش کا ہو جائے اِشارہ
گناہوں کو مرے مولا مٹا دے

# نعت

رشید ملنگی

نعتِ شہنشہِ کونین سناتے چلے جاؤ
بگڑی ہر ایک بات بناتے چلے جاؤ
محشر میں ہے پناہ اِسی سائباں تلے
گُن اُن کے اس جہان میں گاتے چلے جاؤ
خود کو رسولِ پاکؐ کی سیرت میں ڈھال کر
حسنِ عمل کے پھول کھلاتے چلے جاؤ
آقائے دو جہان کی آمد کے ہیں آثار
سر کو عقیدتوں سے جھکاتے چلے جاؤ
وابستہ ہو کے اُن سے بہ صدق و صفائے قلب
دوزخ سے تم بھی خود کو بچاتے چلے جاؤ
فرمانِ مصطفیٰؐ پہ عمل کر کے اے رشیدؔ
جنت میں آشیانہ بناتے چلے جاؤ

# سلام

مظہر بھوپالی

آج جشنِ حیدرِ کرارؑ ہے
جو ہمارا مالک و مختار ہے
پڑھ رہے ہیں آپ جو صلے علیٰ
اُن سے اُلفت کا یہی اظہار ہے
فاطمہ بنت اسد کی گود میں
دین و دنیا کا یہی سردار ہے
چادرِ تطہیر میں شامل ہے جو
اور ولائت کا بھی دعوے دار ہے
بندگی سیکھی ہے سب نے آپ سے
ساری خلقت کو یہ ہی اقرار ہے
ان کا دامن تھام لو تم بھی مظہرؔ
فکرِ محشر بھی تو آخر کار ہے



از تحریر: شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی



# مسلم اُمہ کا اتحاد عراقی وزیر اعظم؟

## جنرل قاسم سلیمانی کو کیوں قتل کیا گیا راز افشاں

**وہ عرب اور ایران کا اتحاد کرانے جا رہے تھے** اور عراق کے سرکاری دورے پر تھے۔ یہ میرے نہیں بلکہ عراق کے **وزیر اعظم عادل عبدالمھدی کے الفاظ ھیں**۔ یہ انکشاف انہوں نے عراقی پارلیمنٹ میں گزشتہ روز خطاب کے دوران کیا۔ اب تو ساری دنیا پہ امریکہ کی سازش کھل چکی ہے۔ غور فرمائیں:۔ **اس سے پہلے شاہ فیصل کو بھی امریکہ نے قتل کر دیا تھا جب انہوں نے عرب اور ایران کے اتحاد کی بات کی تھی**۔ دنیا کا ستر فیصد سے زائد تیل سعودیہ، خلیجی ریاستوں اور ایران کے پاس ہے۔ جس دن عرب، عراق اور ایران ایک ہو گئے امریکہ کی اجارہ داری کا خاتمہ ہو جائے گا۔ اس لیے کہ عرب اور ایران کی دوستی ہو جائے تو پھر (1) سعودیہ کو امریکہ کی ضرورت نہیں رہے گی (2) ایران کو روس کی ضرورت نہیں رہتی (3) پھر شام کی جنگ کا خاتمہ ہو جائے گا (4) پھر عراق کی جنگ کا خاتمہ ہو جائے گا (5) پھر یمن کی جنگ کا خاتمہ ہو جائے گا (6) یہ جنگیں ختم ہوئیں تو امریکہ جو ہزاروں ارب ڈالر کا اسلحہ بیچ رہا ہے وہ نہیں بکے گا۔ (گوگل کر کے چیک کریں ہر سال اسلامی ممالک ایک دوسرے کے خلاف کتنا اسلحہ امریکہ سے خریدتے ہیں (7) ہزاروں ارب کا اسلحہ نہ بکا تو امریکہ کی معیشت تباہ و برباد ہو جائے گی (8) عرب ایران دوستی کی صورت میں وہ باہمی تجارت جوڑ رکھی ہوئی ہے اور فی الحال یورپ یا روس کے ساتھ ہوتی ہے وہ آپس میں شروع ہو جائے گی۔ اس طرح بھی یورپ اور امریکہ کو ہزاروں ارب ڈالر کا نقصان پہنچتا ہے (9) امریکی معیشت کو نقصان ہوا تو امریکہ سپر پاور نہیں رہ سکے گا (10) امریکہ سپر پاور نا رہا تو گریٹر اسرائیل نہیں بن سکے گا۔ یاد ہے جب ہم مسلمان آپس میں نہیں لڑتے تھے تو بیت المقدس ہمارے پاس تھا۔ اور یہودی منتیں کرتے تھے کہ ہمیں یہاں آباد ہونے دو (11) پھر مسلمانوں کو کشمیر اور فلسطین جیسے مسئلوں کے حل کے لیے امریکہ کی طرف دیکھنا اور جھکنا نہیں پڑے گا۔ بلکہ اپنے مسائل ہم خود حل کر لیں گے اور امریکہ کی چوہدراہٹ بھی ختم ہو جائے گی۔ لہٰذا امریکہ کے وسیع تر مفادات کے لیے یہ انتہائی ضروری ہے کہ عرب اور ایران آپس میں لڑتے رہیں۔ کچھ مسلمان ملک عرب کے ساتھ ہوں اور کچھ ایران کے ساتھ ہوں۔ اس طرح آپس میں ایک دوسرے کے گلے کاٹتے پھریں۔ اور امریکہ کا اسلحہ بکتا رہے۔ مسلمانوں کی تجارت سے امریکہ کو فائدہ ملتا رہے۔ مسلمانوں کا تیل امریکہ اور یورپ سپلائی ہوتا رہے۔ مسلمانوں کا خون بہتا رہے۔ مسجدیں، جنازے اور ملک اسی طرح بٹے رہیں۔ عراق و شام میں جنگ چھڑی رہے، امریکہ کی چوہدراہٹ بنی رہے اور اسرائیل کی سرحدیں آہستہ آہستہ بڑھتی جائیں۔ مسلمان اسی طرح غافل رہیں اور غیر مسلم انہیں آپس میں لڑا کر اسی طرح ان کو تڑیاں لگاتے رہیں۔ ہم لوگ یہاں ایک دوسرے کو کافر کافر کہہ کر سمجھتے ہیں کہ اسلام کی کوئی خدمت کر رہے ہیں۔ حقیقت میں ہم کافروں کے ہاتھ مضبوط کر رہے ہیں۔ ٹھنڈے دماغ اور ذاتی اختلافات کو ایک طرف رکھ کر سوچئے۔ کربلا والوں کا محب جنرل قاسم سلیمانی کی شہادت مسلم اُمہ کا اتحاد قائم ہو جانے کیلئے اُمید کی پہلی کرن ہے۔ شہید سلیمانی کا جنازہ دُنیا کا سب سے بڑا جنازہ تھا۔ شہید جنرل کی روح جنت الفردوس سے پکار رہی ہے۔

انسان کو بیدار تو ہو لینے دو ہر قوم پکارے گی ہمارے ہیں حسینؑ

# عالمی و سیاسی پیشگوئیاں

| زائچہ فل مون | 29 ثور 18 | بحساب ویدک |
| --- | --- | --- |
| گھر 2 / 3 | راہو | |
| گھر 4 | قمر | |
| گھر 12 / 1 | زہرہ | |
| گھر 11 | عطارد | |
| گھر 10 | شمس زحل | |
| گھر 9 | مشتری مریخ کیتو | |

بتاریخ 09 فروری 2020ء اسلام آباد بوقت 12 بجکر 33 منٹ

| زائچہ نیومون | 35 سنبلہ 13 | بحساب ویدک |
| --- | --- | --- |
| گھر 9 | کیتو مشتری مریخ | |
| گھر 3 | راہو | |
| گھر 10 | زحل | |
| گھر 12 | زہرہ | |
| گھر 11 | عطارد شمس قمر | |

بتاریخ 23 فروری 2020ء اسلام آباد بوقت 20 بجکر 32 منٹ

زائچہ فل مون حسن اتفاق سے پاکستان بھارت کے طالع مشترکہ ثور کا زائچہ بن گیا ہے۔ چودھویں کا چاند نچھترا اشلیشا **Rakshasa** راکشش نچھتر پر بیٹھا ہے۔ دونوں ملکوں کے مابین سرحدی صورتحال کشمیر بارڈر پر تشویشناک رہے۔ ایران، امریکہ عرب ممالک کی جنگ سے عالمی خصوصاً بھارت اندرون ملک حالات سے توجہ ہٹانے کے لئے سرحدوں پر جنگ کا سماں پیدا کر سکتا ہے۔

**7 جنوری تا 25 فروری 2020ء دورِ مشتری:۔** ستارہ مشتری زائچہ ورش پھل میں پانچویں اپنے ہی گھر دیگر ستاروں کے اجتماع کے ساتھ تحت الشعاع غروب پانچویں کے مقابل گیارہویں 11 جنوری کو چاند گرہن 8 جنوری مشتری کیتو قران اور راہو سے مقابلہ 12 جنوری زحل پلوٹو قران اندرون ملک جرائم کی شرح اچانک بڑھ سکتی ہے۔ بھارت سے کشیدگی میں مزید اضافہ سرحدی صورتحال بھی تشویش ناک اسمبلی ٹوٹنے ایمرجنسی مارشل لاء جیسے خدشات بعید از قیاس نہیں۔ بازار حصص سٹاک ایکسچینج میں زبردست اُتار چڑھاؤ سے تخمین بازی کا بڑا کام کرنے والوں کو بڑا نقصان ہوسکتا ہے۔ سوشل میڈیا سوسائٹی میں پھیلائی گئی افواہوں سے دُور رہیں کم از کم وہ فیملیز ادارے محفوظ رہیں گے جو معاشرتی امور میں مثبت حصہ لیں گے۔

**زانچہ فُل مون:۔** طالع ثور کا حاکم ستارہ زہرہ شرف یافتہ زائچہ میں چھٹے نحس گھر کا مالک ہو کر گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر قابض اس گھر سے دیگر سیاسی منسوبات ملک کی تہذیب وثقافت تجارتی ترقی اور دوست ممالک سے خارجہ تعلقات اور خصوصاً ملک کے مستقبل کے بارے میں منصوبہ جات خوشحالی، خوش اُمیدی جیسے سبھی اُمور حکمرانوں کو اپنی جانب متوجہ رکھیں۔ شرف زہرہ ہونے سے اسٹیبلشمنٹ سول سروسز کے اداروں کی ذمہ داریاں بڑھیں۔ پارلیمنٹ کا مالک ستارہ مشتری آٹھویں اپنے ہی نحس گھر میں ہمراہ مریخ کیتو کے ساتھ ہونے سے حکومت کے بنائے گئے حالیہ قوانین چیلنج نہ صرف بلکہ اندرون اسمبلی جمہوری طریقے سے موجودہ حکومت کے خلاف عدم اعتماد کا اظہار بھی کیا جاسکتا ہے۔ حکمران اور عدلیہ کا مشترکہ حاکم زحل نے 27 سال بعد 24 جنوری برج تبدیل کیا ہے۔ یہ نواں گھر مذہب قانون خانہ اُمور بکنگ کا حاکم یہاں آنے سے نئے پاکستان میں پھر سے نئے نظام کا نعرہ گونج سکتا ہے۔ ایک نئی سیاسی بحث کی ابتداء ہوسکتی ہے کہ پاکستان میں کونسا نظام بہتر رہیگا؟ ستارہ قمر فل مون زائچہ میں تیسرے منزل (**Ashlesha**) اشلیشاء فطرتاً راکشش نچھتر ہونے سے کشمیر، پاکستان، افغانستان، بھارت کی سرحدوں پر جنگ کا ماحول سا بنا رہے۔ سرحدوں پر نقل وحمل میں اضافہ پاکستان دشمن ملک کشمیر/ چولستان کے سرحدی علاقوں پر اچانک یلغار گولہ باری کر سکتا ہے۔ سرحدوں پر عسکری ہائی الرٹ رہے۔ بارہ سال بعد ستارہ مشتری 06 نومبر 2019ء تا 20 نومبر 2020ء برج قوس میں رہے۔ اس زائچہ میں مشتری کا آٹھویں گھر قیام اندرون ملک نئی معدنیات کی دریافت اور سابقہ دریافت معدنیات سے بہتری وسائل کے حصول کے لئے پہلے سے کئی گئی منصوبہ پر نظرثانی حکمت عملی سے ملک کی تقدیر بدلنے کے لئے عملی اقدامات اُٹھائے جائیں گے۔ قدیم علم نجوم کے مطابق برج جدی زمین سے اور ہندوستان سے منسوب کیا جاتا ہے۔

**زانچہ نیو مون:** ۔طالع برج سنبلہ شمس وقمر کا قران چھٹے نحس گھر اور طالع کا حاکم عطارد بھی نحس اس گھر میں ہونے سے اندرون ملک خوراک کی نقل وحمل میں دقت کے سبب اندرون ملک اشیاء خورد ونوش کی مصنوعی قلت پیدا ہوسکتی ہے۔جس پر حکومت جلد قابو پالے۔اچانک وبائی امراض بڑھ سکتے ہیں۔داخلی صورت کی نزاکت کے سبب افواج سول سروسز پولیس کی خدمات ہائی الرٹ رہیں۔محنت کش طبقہ لیبر ٹریڈ یونین میں بے اطمینانی بے چینی ملکی سرحدوں پر جھڑپیں ملک کے اندر تخریب کاری کے خدشات بعید از قیاس نہیں۔آٹھویں نحس گھر کا حاکم مریخ چوتھے مشتری کیتو کے ہمراہ ہونے سے اپوزیشن پارٹیاں ملکر حکومت کو گرانے کی کوششیں کریں۔اندرون ملک زلزلے ناگہانی موسمی اثرات کے خدشات بارہ سال بعد سعادت مشتری کے سبب زراعت کے شعبہ میں حکومت کی توجہ کسانوں کے دیرینہ پیچیدہ مسائل کے حل کا سبب بنے۔نتیجۃً ملکی پیداوار میں بہتری آئیگی۔محکمہ اوقاف اقلیتی عبادت گاہوں کے فلاح وتحفظ کے لئے مثبت اقدامات کئے جائیں۔ زائچہ نیو مون کے اوتار میں مشتری چوتھے اپنے گھر کا اور چوتھے زہرہ شرف یافتہ وطن سے محبت کے ترانے ملک میں گونجتے رہیں۔زحل کا پانچویں 27 سال بعد آنا پرنٹ الیکٹرانک میڈیا کے علاوہ پاکستان میں تھنک ٹینک شعور وآگاہی میں اضافہ ہوگا۔

**2020**ء میں آسمانی کونسل پر چار اہم ستارے مریخ مشتری زحل اور پلوٹو کا برج جدی میں اکٹھا ہونا عالمی سیاسی جنگی سازشیں عرب ممالک سے نکل کر ایشیائی ممالک خصوصاً ہندوستان، پاکستان کشمیر کو اپنی لپیٹ میں لے سکتی ہیں۔**2020**ء برج جدی میں مریخ آکر دو ماہ اٹھارہ دن کے بعد نکل جائیگا جبکہ دیگر تین کواکب کا قیام **برج جدی** میں قدرے لمبا ہوگا۔ستارہ **مشتری** **20** مارچ **2020**ء تا **5** اپریل **2021**ء ستارہ **زحل** **24** جنوری **2020**ء تا **17** جنوری **2023**ء اور **پلوٹو** **25** فروری **2020**ء تا **16** جنوری **2040**ء تک یہاں رہیگا۔از رو نجوم پاکستان کی بقاء میں ہندوستان کی بقاء چھپی ہوئی پاکستان محفوظ ہے تو ہندوستان بھی محفوظ ہے۔**23** کروڑ کا ایک پاکستان ہندوستان کے اندر بھی چھپا ہوا ہے۔غزدہ ہند کا چرچہ **2019**ء میں خوب رہا۔یہ **2020**ء میں بھی جاری رہیگا۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء **14** فروری **05** بجکر **37** منٹ، خاتمہ **16** فروری **09** بجکر **06** منٹ تک رہے گی۔ جبکہ بحساب ویدک اس نحس وقت کی ابتداء **15** فروری **22** بجکر **48** منٹ، خاتمہ **18** فروری **04** بجکر **43** منٹ پر ہوگا۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِأَصْحَابِ الْفِيلِ ۝

# ایران امریکہ انتقام تیسری عالمگیر جنگ میں بدل سکتا ہے؟

شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

زنجانی جنتری 2020/2019ء کی اشاعت سے ہی ہم تیسری عالمگیر جنگ کے خدشات کا اظہار کرتے چلے آ رہے ہیں۔ اور اب عالمی نقشہ سب کے سامنے ہے۔ افسوس کا مقام ہے کہ یہ بھی نقشہ اسلامی ممالک کے اندر بنا ہوا ہے۔ U.S.A یہاں سے ہزاروں میل دُور ہے نقصان ہر حال میں مسلمانوں کا ہی ہوگا۔ جنرل قاسم سلیمانی کی شہادت سے دُعا ہے کہ مسلمان متحد ہو جائیں۔ گستاخ رسولؐ سلمان رُشدی کا فتویٰ بھی امام خمینی نے دیا تھا اور اب ٹرمپ کے سر کی قیمت بھی مقرر کرنے کے ساتھ ایرانی پارلیمنٹ نے پینٹا گون اور امریکی سولجر کو بھی دہشت گرد قرار دینے کی جرأت کر دی ہے۔

اس وقت ہر طرف یہی سوال گردش کر رہا ہے، کسی کے نزدیک ایران کا ایک جنرل مارا گیا ہے لہٰذا انتقام میں بھی کم از کم ایک جنرل مارا جانا چاہیے۔ ایسا سوچنے والے دراصل قاسم سلیمانی کی شخصیت کو نہیں پہچانتے، وہ قاسم سلیمانی کو صرف ایک جنرل کے طور پر دیکھتے ہیں اور ان کے نزدیک ایک جنرل کے قتل کا بدلہ کسی جنرل کو قتل کر کے ہی لیا جا سکتا ہے۔ جبکہ قاسم سلیمانی محض ایک جنرل نہیں تھے بلکہ ایران کے سپریم لیڈر کے دستِ راست اور دنیا میں امریکہ و اسرائیل کے خلاف ہر مقاومتی تحریک کے محور تھے۔ اتنی بڑی اور آفاقی شخصیت کا بدلہ ٹرمپ سمیت سارے امریکی جرنیلوں کو قتل کر کے بھی نہیں لیا جا سکتا۔ یعنی کسی بھی امریکی جنرل یا ٹرمپ جیسے احمق اور سفاک درندے کا سر قاسم سلیمانی کے سر کا بدلہ نہیں ہے۔ لہٰذا ایرانی اس طرح کی چھوٹی موٹی کارروائی پر اکتفا نہیں کریں گے کہ ہم نے فلاں امریکی جنرل کو قتل کر دیا ہے اور اب انتقام ختم۔ کچھ لوگ یہ سوچتے ہیں کہ شیعہ علما اور مجتہدین امریکیوں کے قتلِ عام کا حکم دیں گے اور ہر جگہ امریکی شہریوں اور خصوصاً ایران میں مقیم یہودیوں پر شب خون مارا جائے گا۔ یہ سوچ اور فکر اسلامی تعلیمات کے سراسر خلاف ہے، شیعہ مجتہدین کسی بھی صورت میں عام امریکیوں اور یہودیوں کے قتل عام کا فتویٰ نہیں دیں گے، چونکہ دینِ اسلام صرف اور صرف عادلانہ قصاص کی اجازت دیتا ہے۔ اگر کوئی شخص کسی عام اور نہتے امریکی یا یہودی کو قتل کر دیتا ہے تو وہ دراصل اسلام کو بدنام کرنے میں امریکہ اور اسرائیل کی مدد کرتا ہے۔ کوئی بھی شخص خواہ کافر ہی کیوں نہ ہو اگر وہ بے قصور ہے تو آپ اسے کسی دوسرے شخص کے قصور کی وجہ سے قتل نہیں کر سکتے۔ لہٰذا ایران کبھی بھی امریکی اور یہودی عوام سے اس کا بدلہ نہیں لے گا چونکہ وہ اس ظلم میں شریک نہیں ہیں۔ ایران میں اسلامی انقلاب کا مطالعہ کرنے والے بخوبی جانتے ہیں کہ ایران منصفانہ انتقام اور عادلانہ قصاص پر یقین رکھتا ہے اور ایسا ہی انتقام لے گا۔ اب سوچنے کی بات یہ ہے کہ وہ منصفانہ قصاص اور عادلانہ انتقام کیا ہے ایران نے کوئی معمولی نوعیت کا انتقام نہیں لینا کہ ایک جنرل کے بدلے میں جنرل مار دیا جائے، بلکہ ایران نے اس نقصان کا انتقام لینا ہے جو مشرقِ وسطیٰ میں ایران کا ہوا ہے! وہ نقصان صرف یہ نہیں ہوا کہ ایران کا ایک جنرل شہید ہو گیا، نہیں بلکہ قاسم سلیمانی کی شہادت سے ایران کی خطے میں پالیسیوں کو دھچکا لگا ہے۔ آیئے دیکھتے ہیں کہ ایران کی وہ پالیسیاں کیا تھیں؟

**وہ پانچ طرح کی پالیسیاں تھیں:۔**

۱۔ اسلامی ریاستوں سے داعش اور اس طرح کی دہشت گرد تنظیموں اور شدت پسند ٹولوں کو ختم کر کے مسلمان ریاستوں کو مستحکم کرنا۔

۲۔ اسلامی ممالک میں یہ شعور پیدا کرنا کہ ان شدت پسند ٹولوں کو امریکہ اور اسرائیل تشکیل دیتے ہیں اور پھر ان سے مقابلہ کرنے کے نام پر اپنی افواج مسلمان ممالک میں داخل کر دیتے ہیں، اور داخل ہونے کے بعد میز بان مسلمان ریاستوں سے حفاظت کے نام پر تاوان وصول کرتے ہیں۔

۳۔ مسلمانوں کو اپنی ریاستوں کے تحفظ کیلئے ہر طرح کے فرقوں، قبیلوں اور علاقوں سے بالاتر ہو کر متحد ہو جانا چاہیے۔ تاکہ انہیں امریکہ اور اسرائیل سے مدد مانگنے کی ضرورت نہ پڑے۔

۴۔ مسلمان ممالک کے تمام قدرتی وسائل، پانی، جنگلات، پٹرول، گیس، سونا چاندی، ہیرے جواہرات یہ مسلمانوں کی اپنی ملکیت ہیں، یہ وسائل کسی بھی صورت میں امریکہ، یورپ اور اسرائیل کو لوٹنے کی اجازت نہیں ہونی چاہیے۔

۵۔ افغانستان، عراق، شام، قطر، بحرین، سعودی عرب، عرب امارات سمیت ہر جگہ امریکی اڈوں کی موجودگی دراصل مسلمان ممالک کے اقتدار اعلیٰ کی خلاف ورزی ہے، ان علاقوں سے استعماری اڈوں کا خاتمہ ہونا چاہیے۔ مذکورہ بالا اہداف کے تناظر میں یہ سمجھا جا سکتا ہے کہ ایران امریکہ سے کسی ایک ملک، علاقے یا ایک جنرل تک محدود ہو کر چھوٹے پیمانے پر انتقام نہیں لے گا بلکہ وسیع تر مقاصد کے حصول کی خاطر مختلف اور وسیع تر رقبے، طولانی وقت اور جدید مہارتوں اور پیشرفتہ ٹیکنالوجی کے ساتھ طولانی اور تھکا دینے والا انتقام لے گا۔ ایران کے وسیع تر مقاصد کو اگر خلاصہ کیا جائے تو ایک تو تمام مسلم ممالک میں فرق و مذاہب اور قبائل کے درمیان وحدت اور بھائی چارے کی فضا کو فروغ دینا ہے اور دوسرے مشرق وسطیٰ سے امریکہ و اسرائیل کی بساط کو لپیٹنا ہے، یہ الٹتی ہوئی بساط جہاں مشرق وسطیٰ سے امریکی افواج کے انخلا پر منتج ہوگی وہیں اسرائیل کا خاتمہ اس کا نکتہ عروج ہوگا اور یہ بھی ممکن ہے کہ مشرق وسطیٰ سے امریکی انخلا کے بعد امریکی ریاست کی توڑ پھوڑ اور شکست و ریخت کا مرحلہ شروع ہو جائے۔ ایک زمانہ تھا کہ جب لوگ روس کے ٹوٹنے کو محال تصور کرتے تھے لیکن ساری دنیا نے دیکھا کہ روس ٹوٹ کر بکھر گیا، اسی طرح آج ممکن ہے ہمیں امریکہ کا ٹوٹنا محال لگے لیکن اگر ایران نے اسی طرح معقول، منصفانہ اور عادلانہ انداز میں انتقام لینے کی جدوجہد کو جاری رکھا تو یہ بات کوئی بعید نہیں کہ ایران، اسرائیل اور امریکہ کی مشرق وسطیٰ میں اس طرح ناک رگڑ نے کہ جس کے بعد یکے بعد دیگرے امریکہ اور اسرائیل منحل ہو جائیں۔ سمجھدار لوگوں کیلئے یہ عرض کرتا چلوں کہ قاسم سلیمانی کو قتل کرنا امریکہ کے لئے چند لمحوں کا کام تھا لیکن اس کے انتقام کی موج کئی ممالک اور کئی سالوں پر محیط ہوگی۔ ابھی قاسم سلیمانی کا جنازہ بھی دفن نہیں ہوا لیکن ایران کے امریکہ سے انتقام کا سلسلہ شروع ہو چکا ہے۔ اس انتقامی سلسلے کی چند جھلکیاں ملاحظہ فرمائیں۔

۱۔ چند ہفتوں سے امریکی پروپیگنڈہ کر رہے تھے کہ عراقی عوام ایرانیوں کے خلاف مظاہرے کر رہے ہیں چنانچہ امریکی حملے میں، قاسم سلیمانی کے ساتھ عراقی افیسرز بھی شہید ہوئے ہیں، ان سب کے جنازوں میں عراقی عوام نے پورے جوش و خروش کے ساتھ حصہ لیا ہے، کاظمین نجف اور کربلا کے مناظر سب نے دیکھے ہیں، عراقی لوگ قاسم سلیمانی کو یاد کر کے دھاڑیں مار کر رو رہے تھے اور امریکہ و اسرائیل کے خلاف نعرے لگا رہے تھے۔ قارئین کی معلومات کیلئے یہ بھی عرض کرتا چلوں کہ نجف اشرف میں ان شہدا کے جنازے ایک پاکستانی مجتہد آیت اللہ بشیر نجفی نے پڑھائے ہیں۔ سمجھدار لوگ اس سے سمجھ سکتے ہیں کہ جنازے ایرانیوں اور عراقیوں کے ہیں اور نماز جنازہ پاکستانی آیت اللہ نے پڑھائی ہے، اس کے علاوہ دنیا بھر میں عراق سمیت سوگ کا سماں ہے اور یہ سوگ انتقام کی آگ کے ہمراہ ہے، ہندوستان، پاکستان، آزاد کشمیر، مقبوضہ کشمیر، فلسطین، شام، لبنان الغرض جگہ جگہ لوگوں نے شیعہ سنی، کرد و بلوچ، طالبان، سلفی اور صوفی اور بریلوی سے بالاتر ہو کر قاسم سلیمانی کی شخصیت کو خراج تحسین پیش کیا ہے اور امریکہ و اسرائیل سے نفرت کا اظہار کیا ہے۔

مسلمانوں کے درمیان یہ وحدت کا نیا جنم ایران کا پہلا انتقام ہے، یہ ایرانی انتقام کا پہلہ مرحلہ ہے، کہ امریکہ جو مسلمانوں کو تقسیم کرنے کا ڈھول پیٹ رہا تھا، اس کا پول کھل گیا ہے۔ قاسم سلیمانی کی شہادت سے دنیا بھر کی مسلمان ملتیں ایک مرتبہ پھر بیدار اور متحد ہو گئی ہیں۔ اس اتحاد اور وحدت کے بعد اگلہ مرحلہ مسلمان ریاستوں سے امریکی افواج کے انخلا کا ہے، اس کی پہلی جھلک سامنے آچکی ہے، دم تحریر یہ خبر آگئی ہے کہ عراقی پارلیمنٹ نے عراق سے امریکی فوج کے انخلا کی متفقہ قرارداد منظور کر لی ہے۔ قرارداد میں کہا گیا ہے کہ حکومت غیر ملکی افواج کی عراقی سرزمین پر عدم موجودگی کو یقینی بنائے اور غیر ملکی افواج کو عراق کی زمینی، فضائی اور بحری حدود کے استعمال کی اجازت نہ دی جائے۔ ابھی یہ قاسم سلیمانی کے جنازے کے دفن سے پہلے کے انتقامی مراحل ہیں، باقی عراقی فورسز، فلسطینی مقاومت، حزب اللہ اور یمنی ملائیشیا نیز اس طرح کے دیگر مقاومتی گروہ اور سب سے بڑھ کر ایران کے پاسداران کیا کچھ کرنے جا رہے ہیں، اس کا درست اندازہ ابھی تک کسی کو نہیں بلکہ یوں سمجھئے کہ اب امریکہ اور اسرائیل بھی یہ نہیں جانتے کہ ان پر کس وقت اور کس جگہ کونسی قیامت ٹوٹنے والی ہے۔ ایسے موقعوں پر کہتے ہیں:

کہ لمحوں نے خطا کی ............ صدیوں نے سزا پائی

ازتحریر: سیّد انور فراز، کراچی

# مشتری کا قوس میں یکسالہ قیام

## ہمارے نزدیک اللہ تعالیٰ نے نظام کائنات تشکیل دیتے ہوئے فلکیاتی مظاہر کو اپنے خاص احکام کا پابند کیا ہے

## بارہ برجوں کے لیے سیارہ مشتری 2020ء کا ثمرہ

سیارہ مشتری ہماری کہکشاں میں ایک نمایاں مقام کا حامل سیارہ ہے، اسے وسعت وترقی، خوش حالی، مال و دولت اور علم و دانش سے منسوب کیا جاتا ہے، قدیم ایسٹرولوجی میں اس کی سعادت کو بہت زیادہ اہمیت دی جاتی ہے لیکن خیال رہے کہ قدیم نظریات موجودہ دور میں تمام کے تمام قابل قبول نہیں رہے ہیں، ہمارے نزدیک اللہ تعالیٰ نے نظام کائنات تشکیل دیتے ہوئے فلکیاتی مظاہر کو اپنے خاص احکام کا پابند کیا ہے، چناں چہ یہ تصورات جو قدیم زمانے سے رائج ہیں، غلط ہیں کہ کوئی سیارہ مکمل طور پر سعد ہے یا کوئی منحوس ہے، قدیم نظریات کے مطابق سیارہ مشتری، زہرہ، قمر کو سعد اثرات کا حامل سمجھا جاتا رہا ہے جب کہ سیارہ زحل، مریخ اور شمس کو نحس یعنی تباہ کن خیال کیا جاتا رہا ہے، سیارہ عطارد کو نیوٹرل قرار دیا گیا ہے، اسی طرح عقدین القمر یعنی چاند کے سائے (راہو کیتو) نحس قرار دیے گئے ہیں، **ماضی کے یہ تصورات ستارہ شناسی سے زیادہ ستارہ پرستی کی جانب لے جاتے ہیں، اسلام ان نظریات کی نفی کرتا ہے۔**

علم نجوم کی جدید تحقیقات اس علم کو ایک سائنس قرار دیتی ہے اور سائنس میں سعد و نحس کا کوئی تصور نہیں ہے، ہاں! یہ ضرور ہے کہ سائنسی طور پر کسی چیز کا اگر مثبت استعمال موجود ہے تو منفی استعمال بھی ممکن ہے جیسے ایٹمی توانائی کا مثبت استعمال آج دنیا کو ترقی کی شاہراہ پر اوج کمال تک لے گیا ہے لیکن دوسری طرف ایٹم بم جیسی ایجاد کے نتیجے میں تباہی و بربادی کا نشان بھی ایٹمی طاقت ہے۔ بالکل اسی طرح علم نجوم میں بھی کوئی سیارہ نہ سعد ہے اور نہ نحس البتہ کسی بھی انفرادی پوزیشن میں اس کی اچھائی یا برائی طے کی جاتی ہیں، جب کسی ملک یا شخصیت کا اس کی پیدائش کے مطابق فلکیاتی زائچہ حسابی طریقہء کار کے مطابق تیار کیا جاتا ہے تو سب سے پہلے یہی دیکھا جاتا ہے کہ اس زائچے میں سیاروں کی پوزیشن کیا ہے اور کون سا سیارہ صاحب زائچہ کے لیے اچھا ہے اور کون سا برا اثر دے سکتا ہے، اس اصول کے تحت اگر کسی کا پیدائشی برج حمل ہے تو سیارہ مشتری اس کے زائچے میں سعد اثر دینے والا سیارہ ہے کیوں کہ برج حمل سے نویں گھر کا حاکم ہے اور نواں گھر خوش بختی کا گھر ہے (بھاگیا استھان) چناں چہ طالع برج حمل کے لیے مشتری ایک لکی سیارہ ہوگا۔

**ذیل میں ہم بارہ برجوں کے حوالے سے کسی بھی شخص کے انفرادی زائچے میں مشتری کی سعادت و نحوست اثری کی نشان دہی کر رہے ہیں مگر خیال رہے کہ جو لوگ صرف اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق اپنا برج یا (اسٹار) دیکھنے کے عادی ہیں وہ اس سے فائدہ نہیں اٹھاسکتے، انہیں چاہیے کہ پہلے اپنا برتھ چارٹ مکمل تاریخ پیدائش، وقت پیدائش اور پیدائشی شہر کے مطابق بنائیں اور پھر دیکھیں کہ کون سا برج زائچے کے پہلے گھر میں طلوع ہے، وہی ان کا حقیقی پیدائشی برج، برتھ سائن ہوگا اور اسی کا حاکم سیارہ ان کا**

"اسٹار" ہوگا۔

## سعادت ونحوست مشتری

پیدائشی برج حمل: سعداور خوش بختی کا باعث۔
پیدائشی برج ثور: نہایت منحوس اور نقصان دینے والا۔
پیدائشی برج جوزا: سعداور فائدہ بخش۔
پیدائشی برج سرطان: نحس اثرات کا حامل۔
پیدائشی برج اسد: سعد، زندگی میں خوشیاں لانے والا۔
پیدائشی برج سنبلہ: سعد، مبارک اثر دینے والا۔
پیدائشی برج میزان: سعداور خوش قسمتی کا باعث۔
پیدائشی برج عقرب: سعداور نہایت اہم۔
پیدائشی برج قوس: سعداور مبارک۔
پیدائشی برج جدی: نحس، نہایت نقصان دہ۔
پیدائشی برج دلو: سعداور منافع دینے والا۔
پیدائشی برج حوت: سعداور پیشہ ورانہ امور میں مددگار۔

گویا دائرۂ بروج صرف تین برج **ثور**، **سرطان** اور **جدی** ایسے ہیں جن کے لیے سیارہ مشتری کا اثر نا موافق یا نحس ہے، باقی تمام برجوں کے لیے یہ سعادت افروز ہوگا۔

سیارہ مشتری اپنی گردش کے دوران میں کسی ایک برج میں تقریباً 13 ماہ قیام کرتا ہے، اس دوران میں رجعت و استقامت کے علاوہ غروب بھی ہوتا ہے اور زائچے کے دیگر نحس اثرات سے متاثر بھی ہوتا ہے، برج سرطان میں اسے شرف کی قوت حاصل ہوتی ہے اور برج جدی میں ہبوط ہوتا ہے یعنی اس کی پوزیشن نہایت کمزور ہوتی ہے، 5 نومبر 2019ء کو سیارہ مشتری اپنے ذاتی برج قوس میں داخل ہوا اور یہاں 21 نومبر 2020ء تک قیام کرے گا، اس قیام کے دوران میں 3 ماہ کے لیے یعنی 30 مارچ 2020ء سے 30 جون 2020ء تک اپنے برج ہبوط جدی میں رہے گا گویا یہ اس کی نہایت خراب حالت ہوگی، ہم ذیل میں مختلف برجوں کے حوالے سے سیارہ مشتری کی اس سال کی پوزیشن اور اس کے اثرات دے رہے ہیں لیکن خیال رہے کہ کسی کے انفرادی زائچے میں ان اثرات میں کمی بیشی ہو سکتی ہے۔

## برج حمل ARIES

جیسا کہ پہلے بتایا گیا کہ برج حمل کے لیے مشتری لکی سیارہ ہے لہٰذا برج حمل والوں کی خوش قسمتی کے دن شروع ہو چکے ہیں، تقریباً پورا سال اس کا مثبت اثر جاری رہے گا، البتہ درمیان کے تین مہینے جن کی نشان دہی کی گئی ہے جب یہ برج جدی میں ہوگا تو وہ یقیناً مسائل و مشکلات کا باعث ہو سکتے ہیں، اس دوران میں زندگی میں خوشیاں، خوش قسمتی، خاص طور پر انعامی اسکیموں میں فوائد، مذہبی رجحانات اور سماجی مرتبے میں اضافہ، تعلیمی سرگرمیوں میں کامیابی، حج و عمرہ کی سعادت کا حصول یا بیرون ملک معاملات میں دلچسپیاں اور اس میں کامیابی، زندگی میں محبت، شادی کے مواقع مل سکتے ہیں، اس سال 15 مارچ سے 15 اپریل اور 15 ستمبر سے 16 اکتوبر کا عرصہ برج حمل والوں کے لیے مشکل وقت لائے گا، اس عرصے کو صبر و سکون کے ساتھ گزاریں اور کسی ایڈونچر سے گریز کریں۔

## برج ثور TAURUS

برج ثور والوں کے لیے مشتری زائچے کا سب سے زیادہ منحوس اثر دینے والا سیارہ ہے، اس کا قیام تقریباً پورا سال زائچے کے آٹھویں گھر میں رہے گا جہاں یہ طاقت ور اثر دے گا خصوصاً جب دیگر نحس اثرات سے پاک ہوگا، ثور مرد و خواتین کو اس کی موجودگی سے جو فوائد حاصل ہو سکتے ہیں ان میں باپ یا شریک حیات کی بہتر صحت اور مالی پوزیشن کا بہتر ہونا ہے، ان کے کاموں میں رکاوٹوں کا دور ہونا، اس کے برعکس مشتری کی طالع ثور کے لیے یہ پوزیشن ذہنی دباؤ اور نت نئے مسائل کا باعث ہو سکتی ہے، کاموں میں رکاوٹ پیدا ہونا، مالی مسائل، قرض، پراپرٹی یا سواری سے متعلق مسائل، مستقبل کے خوف وغیرہ کا امکان رہے گا لیکن بہترین صورت یہ بھی ہوگی کہ سیارہ زحل 25 جنوری سے زائچے کے نویں گھر میں آجائے گا جس کی وجہ سے ان کی عزت، شہرت اور پیشہ ورانہ معاملات میں انھیں آئندہ تقریباً ساڑھے سات سال تک نمایاں کامیابیاں حاصل ہوں گی، ایسے لوگوں کو چاہیے کہ پورا سال نہایت پابندی سے جمعرات کے روز اپنا صدقہ دیں، غریب اہل علم افراد کی مدد کریں، خصوصاً ان لوگوں کی جو

بچوں کو تعلیم دیتے ہوں، برج ثور سے تعلق رکھنے والے افراد کے لیے اس سال 15 جنوری تک کا وقت اور 15 اپریل سے 15 مئی تک کا وقت پھر 16 اکتوبر سے 16 نومبر تک کا وقت مشکلات و مسائل لائے گا، اس وقت کو محتاط انداز میں گزاریں۔

## برج جوزا GEMINI

سیارہ مشتری زائچے کے ساتویں گھر میں قیام کرے گا اور اپنا سعد اثر ظاہر کرے گا، ساتواں گھر تعلقات، پارٹنر شپ سے متعلق ہے، بیرون ملک قیام بھی اسی گھر سے وابستہ ہے، مشتری جب اچھی پوزیشن میں ہوگا تو تعلقاتِ کے ذریعے فوائد اور خوشیاں لائے گا، غیر ملکی سفر، نئے بزنس یا پارٹنر شپ یا شادی سے فوائد حاصل ہوں گے، نوجوان لڑکے لڑکیوں کی شادی میں آسانی ہوگی اور اچھی جگہ شادی ہو سکے گی، صاحب زائچہ کی سماجی حیثیت میں اضافہ ہوگا، خیال رہے کہ وہ لوگ جن کے زائچے میں پیدائشی طور پر مشتری کمزور ہے انھیں کم فائدہ ہوگا، ذاتی کاروبار یا ملازمت میں ترقی اور زیادہ فوائد حاصل ہوں گے، وہ اپنی ذاتی صلاحیتوں سے کام لے کر اہم ٹارگٹ حاصل کرسکیں گے لیکن خیال رہے کہ برج جوزا والوں کی قسمت کا ستارہ آئندہ ڈھائی سال تک خراب پوزیشن میں رہے گا لہٰذا کوئی کام بھی صرف قسمت کے بھروسے پر نہ کریں، 15 جنوری سے 15 فروری، 15 مئی سے 15 جون اور 15 نومبر سے 15 دسمبر کا وقت مسائل و مشکلات لاسکتا ہے، اس دوران میں کوئی نیا کام شروع نہ کریں اور اپنے معمولات پر ہی انحصار کریں۔

## برج سرطان CANCER

سیارہ مشتری طالع سرطان سے چھٹے گھر میں ایک سال رہے گا، زائچے کا چھٹا گھر صحت، کام اور دوسروں سے اختلافات، مقدمات وغیرہ یا قرض کا گھر ہے، جب یہ اچھی پوزیشن میں ہوگا تو اچھی صحت اور مالی پوزیشن میں بہتری، کام کی زیادتی لائے گا، البتہ خراب پوزیشن میں نئے مسائل پیدا کرے گا، نئے تنازعات جنم لیں گے، پیشہ ورانہ سرگرمیوں میں نت نئے مسائل پریشان کریں گے، ملازمت یا پیشہ ورانہ سرگرمیوں میں بھی پریشانی کا سامنا ہوسکتا ہے، مالی پوزیشن اُتار چڑھاؤ کا شکار رہے گی، دوسروں سے اختلاف رائے اور حیثیت میں کمی واقع ہوگی، اس سال 15 جنوری تک، 15 فروری سے 15 مارچ تک اور 16 مئی سے 16 جون تک مشکلات اور مسائل میں اضافہ ہوگا، اس عرصے کو محتاط رہتے ہوئے گزاریں اور کوئی رسک نہ لیں، سرطانی افراد کو بھی جمعرات کے روز اپنا صدقہ بہت پابندی سے دینا چاہیے۔

## برج اسد LEO

طالع برج اسد کے حامل افراد کے زائچے میں اس سال سیارہ مشتری زائچے کے پانچویں گھر میں حرکت کرے گا، اس گھر کا تعلق زندگی کی خوشیوں، زائد آمدن، انعامی اسکیمیں، اولاد، اعلیٰ تعلیم اور دانش مندی سے ہے، گویا اسدی افراد کے لیے یہ نہایت مبارک اور فائدہ بخش سال ہے، مشتری اپنی اچھی پوزیشن میں اعلیٰ تعلیم، بچوں کی پیدائش خصوصاً اولادِ نرینہ کے حوالے سے خوشیاں دے گا، اسدی افراد کو کسی مبارک وقت پر انعامی بانڈ خرید کر رکھنا چاہیے، اس سال انھیں قانونی معاملات میں کامیابی ملے گی، صحت بہتر رہے گی، جذباتی خوشیاں حاصل ہوں گی، والدین سے بھی خوشیاں ملیں گی، نئی سرمایہ کاری منافع بخش رہے گی، اپنی ذاتی صلاحیتوں کی بنیاد پر اعلیٰ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے، رہائشی امور میں اگر کوئی پریشانی ہے تو، ختم ہوجائے گی، ترقی پرموشن وغیرہ جیسے معاملات میں بھی کامیابی ہوگی، خصوصاً جب مشتری اپنے سعد اثرات دے گا، البتہ ازدواجی یا کاروباری پارٹنر شپ میں اختلافات اور دیگر مسائل کا امکان موجود ہے، اس سال 15 جنوری سے 15 فروری، 15 مارچ سے 15 اپریل اور 15 جولائی سے 15 اگست کے دوران میں بعض مسائل پیدا ہوسکتے ہیں جو عارضی طور پر پریشانی کا باعث ہوں، ان اوقات میں صبر و تحمل اور برداشت سے کام لیں۔

## برج سنبلہ VIRGO

طالع سنبلہ کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد کے زائچے میں سیارہ مشتری چوتھے گھر میں ہوگا جس کا تعلق والدین، رہائش گاہ، پراپرٹی اور سواری یا جمع شدہ سرمائے سے ہے، اس گھر کو "پناہ گاہ" بھی کہا جاتا ہے یعنی ماں کی آغوش، مشتری کی یہاں موجودگی نہایت خوش بختی کی علامت ہے، جب یہ اچھی اور طاقت ور پوزیشن میں ہوگا تو ذہنی اور دماغی سکون دے گا، عمومی خوشیاں، اضافی فوائد اور اثاثوں میں اضافہ، پراپرٹی سے متعلق پہلے سے موجود مسائل کے حل میں مدد

دے گا، کاروبار اور پیشہ ورانہ امور میں نئی کامیابیاں حاصل ہوں گی، اگر ذاتی رہائش نہیں ہے تو اس کا حصول بھی ممکن ہو سکے گا، فیملی یا دیگر لوگوں سے تعلقات بہتر ہوں گے، البتہ جب یہ کمزور پوزیشن میں ہوگا تو ذہنی تناؤ، گھریلو مسائل اور اثاثوں یا بچوں سے متعلق مشکلات پیدا ہوں گی، اس سال برج سنبلہ والوں کو 15 فروری سے 15 مارچ، 15 اپریل سے 15 مئی اور 15 اگست سے 15 ستمبر کے درمیان محتاط رہنا ہوگا، یہ وقت مسائل و مشکلات لا سکتا ہے۔

## برج میزان LIBRA

طالع میزان کے لیے سیارہ مشتری نہایت اہم اور خوش قسمتی کا باعث ہے، زائچے کے تیسرے گھر میں حرکت کرے گا، اس کا مثبت اثر تقریباً سارا سال جاری رہے گا، اپنی اچھی پوزیشن میں تقریباً تمام ہی امور میں مددگار ثابت ہوگا، چھوٹے بہن بھائیوں سے تعاون، بزنس میں مالی فوائد، ملازمت میں ترقی، پبلک ریلیشن اور سماجی حیثیت میں نمایاں اضافہ دیکھنے میں آئے گا، اپنی ذاتی کوشش اور جدوجہد میں اس سال یہ لوگ تیزی لائیں گے، غیر شادی شدہ میزانی افراد کی شادی ہو سکتی ہے یا انھیں پسندیدہ لائف پارٹنر مل سکتا ہے، ان کی قسمت کا ستارہ سارا سال چمکتا رہے گا لیکن اپریل مئی اور جون میں خراب پوزیشن میں ہوگا، اس کے علاوہ 15 مارچ سے 15 اپریل، 15 مئی سے 15 جون اور 15 ستمبر سے 16 اکتوبر کے دوران میں انھیں مسائل اور مشکلات کا سامنا ہو سکتا ہے، اس عرصے میں صبر و استقامت سے کام لیں اور جو کام اس دوران میں رکاوٹ کا شکار ہیں انھیں زبردستی آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں۔

## برج عقرب SCORPIO

طالع برج عقرب والوں کے زائچے میں سیارہ مشتری دوسرے گھر میں رہے گا، یہ زائچے کا نہایت اہم گھر ہے لہٰذا مشتری کی سعادت اپنی اچھی پوزیشن میں زندگی میں خوشیاں، جاب میں ترقی، سماجی مرتبے میں اضافہ اور تعلقات کے ذریعے فوائد لائے گا خصوصاً پیشہ ورانہ امور اور ذاتی کاروبار میں ترقی ہوگی، وہ لوگ جو تبلیغی، تربیتی یا معلوماتی شعبے سے وابستہ ہیں، وہ اپنی بہترین صلاحیتوں کا مظاہرہ کرتے ہوئے عزت اور شہرت حاصل کریں گے، بعض لوگ زیادہ بہتر جاب یا عہدہ حاصل کرنے میں کامیاب رہیں گے، ازدواجی زندگی خوش گوار ہوگی، شادی اور نکاح کے سلسلے میں اگر پہلے سے کوئی رکاوٹ جاری تھی تو اب دور ہو جائے گی، اس سال برج عقرب والوں کی ذاتی کارکردگی بھی گزشتہ سالوں کی بہ نسبت بہتر ہوگی اور وہ کسی بڑے منصوبے کا آغاز کر سکتے ہیں، البتہ اس سال 15 مارچ سے 15 اپریل، 15 مئی سے 15 جون اور 15 اکتوبر سے 15 نومبر کا عرصہ مسائل اور مشکلات لا سکتا ہے، اس وقت صبر و برداشت سے کام لینا بہتر ہوگا، کوئی جلد بازی نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے، اپریل، مئی، جون کے مہینے مالی مشکلات لا سکتے ہیں۔

## برج قوس SAGITTARIUS

طالع برج قوس کے حامل افراد گزشتہ سال سے خاصی پریشانیوں کا شکار رہے ہیں، سیارہ مشتری ان کا حاکم سیارہ ہے اور اب زائچے کے پہلے گھر میں نہایت اعلیٰ پوزیشن میں سارا سال رہے گا، گویا نقصانات کے گھر سے نکل آیا ہے، چناں چہ اچھی صحت، تعلیمی کامیابیاں، خوش قسمتی، والدین کی صحت میں بہتری، سماجی حیثیت میں اضافہ ہوگا، مذہب کی طرف رجحان بڑھے گا، انعامی اسکیموں میں کامیابی مل سکتی ہے، انعامی بانڈز کسی مبارک وقت پر خرید کر رکھنا چاہیے، زائد آمدن کے کاموں سے بھی فائدہ ہوگا، قوسی افراد اس سال بیرون ملک سفر کر سکتے ہیں یا حج و عمرہ کی سعادت بھی حاصل کر سکتے ہیں، یہ سال ان کی زندگی میں بہتر ذرائع آمدن اور فیملی سے متعلق خوشیاں لائے گا، اس سال انھیں 15 مئی سے 15 جون، 15 جولائی سے 15 اگست اور 15 نومبر سے 15 دسمبر کے درمیان بعض مسائل و مشکلات کا سامنا ہو سکتا ہے، ان اوقات میں صبر و برداشت سے کام لینا بہتر ہوگا اور کسی جلد بازی یا رسک سے گریز کرنے کی ضرورت ہوگی۔

## برج جدی CAPRICORN

طالع برج جدی کے تحت پیدا ہونے والے افراد کے لیے موجودہ سال کسی حد تک مشکل ہو سکتا ہے، خاص طور سے جب سیارہ مشتری ناموافق نظرات کا شکار ہوگا، سارا سال بہت سے واہمے اور خوف پریشان کر سکتے ہیں، مستقبل کی فکر پریشان کرے گی، اگرچہ اس سال سیارہ زحل برج جدی میں آجائے گا لہٰذا ایک اضافی توانائی انھیں حاصل رہے گی، پیشہ ورانہ سرگرمیاں، کاروباری امور اور ذرائع آمدن میں بہتری آئے گی، دوسروں سے تعلقات مستحکم اور خوش گوار ہوں گے، بعض نوجوان لڑکی اور لڑکیاں تعلیم کے لیے بیرون ملک جا سکیں گے، نئی سرمایہ

کاری سے فوائد حاصل ہوں گے، غیر ملکی قیام کے دوران میں سہولتیں میسر ہوں گی لیکن جدی افراداس کے باوجود بھی ایک عجیب طرح کے عدم اطمینان اور بے چینی کا شکار رہیں گے، بعض مواقع پر کسی بڑے مالی نقصان کا سامنا ہوسکتا ہے، کوئی قانونی مسئلہ یا کوئی مقدمہ پریشانی کا باعث بن سکتا ہے، اسی طرح قرض کے حوالے سے بھی انھیں محتاط رہنا ہوگا، ماضی کا کوئی قرضہ بھی پریشانی لا سکتا ہے، امکان ہے کہ اس سال انھیں کسی نئی جاب کی ضرورت پیش آجائے، اسی طرح پراپرٹی کے اور گھریلو معاملات بھی انھیں فکر مند رکھیں گے، اس سال جدی والوں کو **15** جنوری تک اور بعدازاں **15** جون سے **15** جولائی اور **15** اگست سے **15** ستمبر کے درمیان زیادہ مسائل اور مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے، بہتر ہوگا کہ وہ پابندی سے جمعرات اور اتوار کے روز اپنا صدقہ دیا کریں۔

## برج دلو — AQUARIUS

طالع دلو کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد کے زائچے میں سیارہ مشتری گیارھویں گھر میں ہوگا، یہ اس کی بہترین پوزیشن ہے، جب اچھی پوزیشن میں ہوگا تو زائد کاروباری فائدے حاصل ہوں گے، سرمایہ کاری بھی فائدہ بخش رہے گی، نئے بزنس یا نئی جاب کے مواقع سامنے آئیں گے، اولاد کے ذریعے خوشیاں حاصل ہوں گی اور بیرون ملک قیام کے خواہش منداپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے، لوگوں سے تعلقات فائدہ بخش رہیں گے، پارٹنرشپ سے بھی فوائد حاصل ہوں گے، دلو افراد اس سال اپنی کوششوں سے بہتر نتائج حاصل کرسکیں گے، غیر شادی شدہ افراد کی شادی کا امکان بھی موجود ہے، اس سال دلو افراد اپنے منصوبوں میں یا مستقبل کے پروگرام میں کوئی بڑی تبدیلی لا سکتے ہیں، وہ بیرون ملک جانے اور وہاں مستقل قیام کا پروگرام بھی بنا سکتے ہیں، ذرائع آمدن سے متعلق معاملات اور فیملی کے مسائل انھیں پریشان کرسکتے ہیں، اس کے علاوہ اپریل، مئی اور جون کے مہینے ان کے لیے ناموافق اور نقصان دہ ہوسکتے ہیں، اس کے علاوہ **15** جنوری سے **15** فروری، **15** جولائی سے **15** اگست اور **15** ستمبر سے **16** اکتوبر کے دوران میں بھی انھیں خاصے صبر آزما مسائل ومشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے۔

## برج حوت — PISCES

طالع برج حوت کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد کے لیے مشتری کی دسویں گھر میں موجودگی خوش بختی کا باعث ہے، اپنی اچھی پوزیشن میں مشتری اعلیٰ درجے کی پیشہ ورانہ کارکردگی، بہتر جاب یا کاروبار میں ترقی کا باعث ہوگا، حیثیت اور ذرائع آمدن میں اضافہ لائے گا، تنازعات اور دوسروں سے اختلافات یا مقدمات کا خاتمہ ہوگا، نئی رہائش یا پہلے سے موجود رہائش زیادہ آرام دہ ثابت ہوگی، ذاتی سرمائے میں اضافہ اور پراپرٹی سے متعلق مسائل میں بھی بہتری آئے گی، والدین کی صحت بہتر ہوگی، گھریلو ماحول خوش گوار ہوگا، جب کہ مشتری کی خراب پوزیشن ان تمام امور میں مسائل ومشکلات لائے گی اور خیال رہے کہ برج حوت والے بعض ایسے غلط فیصلے بھی کرسکتے ہیں جن پر بعد میں پچھتانا پڑے، چناں چہ ان کو اہم فیصلوں میں مخلص اور تجربے کار افراد کی باتوں پر توجہ دینے کی ضرورت ہوگی، اپریل تا جون کاروباری لحاظ سے یا جاب کے حوالے سے سخت وقت ہوگا، اس کے علاوہ **15** اپریل سے **15** مئی، **15** اگست سے **15** ستمبر اور **15** اکتوبر سے **16** اکتوبر کا عرصہ صحت کی خرابی، مالی نقصانات اور کاموں میں رکاوٹ لانے والا ہوسکتا ہے، اس عرصے میں محتاط رہیں اور صبر و برداشت سے کام لیں۔

# شرف زہرہ

## محبت، شادی، تسخیرِ خلق اور مقبولیت خاص

## مؤثر اوقاتِ علم نجوم کی جدید تحقیق کے مطابق

سیارہ زہرہ عشق و محبت، حسن و خوبصورتی اور دوستی و تعلقات کا ستارہ کہلاتا ہے، یہ مالی اُمور پر بھی اثر انداز ہے، آمدن میں اضافے اور انعامی اسکیموں میں زہرہ کے کردار کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا کیوں کہ دائرۂ بروج میں زہرہ دوسرے گھر یعنی خانہ مال کا حاکم ہے اور دائرۂ بروج کے ساتویں گھر برج میزان پر بھی اس کی حکمرانی ہے، ساتواں گھر انسانی زندگی میں تعلقات پر زور دیتا ہے لہٰذا ہر قسم کی پارٹنر شپ خواہ کاروباری ہو یا ازدواجی، ساتویں گھر کے زیر اثر ہے۔

کسی بھی زائچے میں سیارہ زہرہ محبت، شادی اور دیگر نوعیت کے تعلقات کی نشان دہی کرتا ہے، اگر زائچے میں زہرہ کمزور ہو یا نحس اثرات کا شکار ہو تو ایسے خواتین و حضرات کی زندگی میں ہر قسم کے تعلقات متاثر ہوتے ہیں، محبت میں ناکامی، شادی میں تاخیر، عملی زندگی میں عزیز و اقارب، ملازمت یا کاروبار میں دوسروں سے تعلقات میں خرابی کی نشان دہی ہوتی ہے، ایسے افراد عموماً خشک مزاجی کا شکار رہتے ہیں، زائچے میں سیارہ زہرہ کی خرابیاں بعض اوقات نہایت پیچیدہ نوعیت کی بیماریوں کا سبب بھی بنتی ہیں جن میں جنسی و نفسیاتی امراض اور بانجھ پن جیسے مسائل شامل ہیں۔ سیارہ زہرہ اگر زائچے میں طاقت ور ہو اور نحس اثرات سے پاک ہو تو انسان معاشرے میں محبوبیت اور مقبولیت حاصل کرتا ہے، دوسرے لوگ اُس کی قربت سے خوشی و شادمانی محسوس کرتے ہیں اور پروانہ وار اس پر نثار ہونے کے لیے تیار رہتے ہیں، محبت یا شادی اس کے لیے خوشی اور اطمینان کا باعث ہوتی ہے، عام زندگی میں بھی لوگوں سے بہتر تعلقات استوار ہوتے ہیں جس کی وجہ سے ملازمت یا کاروباری معاملات میں ترقی ملتی ہے اور خوش قسمتی ساتھ چلتی ہے، ایسے لوگوں کو کبھی کوئی مالی پریشانی نہیں ہوتی بلکہ تحفہ تحائف ملتے رہتے ہیں اور انعامی اسکیموں میں بھی کامیابی حاصل ہوتی رہتی ہے۔

زائچے میں زہرہ کی کمزوری دور کرنے اور ناقص اثرات سے نجات کے لیے عام طور سے ڈائمنڈ تجویز کیا جاتا ہے جو آج کے زمانے میں عام آدمی کے لیے خاصی ناممکن سی بات ہے اور شاید ماضی میں بھی ڈائمنڈ کا استعمال عام آدمی کے بس کی بات نہ رہی ہوگی، ایسے قیمتی جواہرات تو امراء اور بادشاہوں کے زیر استعمال ہی ہو سکتے ہیں۔ علم جفر اور علم نجوم کے اشتراک سے ماہرین نجوم و جفر ایسے طلسم و نقوش ترتیب دینے میں کامیاب رہے ہیں جو پیدائشی زائچے کی کمزوریوں اور نحس اثرات کو دور کرسکیں، اس سلسلے میں سیارہ زہرہ کے اوج، شرف یا دیگر باقوت سعد نظرات سے مدد لی جاتی ہے اور ایسا مادّہ مہیا کیا جاتا ہے جو زہرہ کے سعد و باقوت اثر کو قبول کرلے پھر مقررہ وقت پر زہرہ سے منسوب دھات پر مرتب شدہ نقوش و طلسمات نقش کرلیے جاتے ہیں، ضرورت مند ایسی الواح کے استعمال سے خاطر خواہ فائدہ اٹھاتے ہیں۔

### مؤثر اوقاتِ شرف زہرہ

سیارہ زہرہ کو برج حوت میں شرف کی قوت حاصل ہوتی ہے، جدید نظریات کے مطابق مروجہ ویسٹرن سسٹم کے مقابلے میں سڈرل سسٹم زیادہ مؤثر اور نتیجہ خیز ثابت ہوا ہے، صدیوں پرانے قدیم نظریات اب دنیا بھر میں رد کیے جا رہے ہیں، چنانچہ شرف زہرہ کے اوقات بھی یہاں اسی اصول کے تحت دیے جا رہے ہیں۔

اس سال سیارہ زہرہ اپنے شرف کے برج حوت میں پاکستان اسٹینڈرڈ ٹائم

کے مطابق 3 فروری 2020ء کو 01:48 am پر داخل ہوگا اور 29 فروری 01:02 am تک اپنے شرف کے برج میں قیام کرے گا، علم نجوم کے جدید نظریات کے تحت ہر سیارہ کسی بھی برج میں اپنے ابتدائی درجات (زیرو درجہ تا 5 درجہ) حالت طفولیت کے سبب کمزور تصور کیا جاتا ہے اور اسی طرح برج کے آخری درجات (25 تا 30) پر ضعیف ہوتا ہے، البتہ 5 درجے سے 24 درجے تک اس کی قوت موثر تسلیم کی گئی ہے، بشرطیکہ اس تمام عرصے میں وہ نو بہرہ چارٹ میں اپنے برج ہبوط میں نہ ہو یا کسی بھی نوعیت کے نحس اثرات کا شکار نہ ہو، اس بنیادی اصول کا اطلاق زہرہ کے شرفی برج پر بھی ہوگا، یہ خیال درست نہیں ہے کہ اپنے برج شرف میں اگر زہرہ موجود ہے تو اسے ہر صورت میں طاقت ور اثرات کا حامل سمجھا جائے، ایسے اوقات کا استخراج یقیناً خاصا مشکل اور باریک بینی کا کام ہے، ہم یہاں ایسے اوقات کی نشان دہی کر رہے ہیں جو پاکستان اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہیں، بہتر ہوگا کہ ملک کے دیگر شہروں میں رہنے والے افراد ان اوقات کو اپنے شہر کا پاکستان ٹائم سے فرق معلوم کر کے مزید درست کر سکتے ہیں۔

اپنے شرفی برج میں داخلے کے بعد سیارہ زہرہ 7 فروری 2020ء کو دوپہر 01:32 pm لاہور پر تقریباً پانچ درجے پر آئے گا، اس وقت افق شرقی پر برج جوزا طلوع ہوگا، گویا زہرہ زائچے کے دسویں گھر میں ایک انتہائی اہم یوگ ''ملاویا یوگ'' بنا رہا ہوگا، اس یوگ کو خوش قسمتی کا یوگ کہا جاتا ہے، چناں چہ 01:32 pm سے 02:10 pm تک ایسا سعد و موثر ترین وقت ہوگا جس میں سیارہ زہرہ سے متعلق ضروری نقوش و طلسم تیار کرنا فائدہ بخش ثابت ہوگا، اگر اس عرصے میں کام مکمل نہ ہو سکے تو رک جائیں کیوں کہ بعد ازاں کچھ تخجینی خرابیاں شروع ہو جائیں گی البتہ دوبارہ 02:50 pm سے کام شروع کر دیں اور اسے مکمل کر لیں، یقین جانیں آپ ایک بیش قیمت اور موثر ترین تحفہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔

**نوٹ:۔** مقامی وقت کے مطابق زائچہ بنا کر اوقات میں کمی بیشی کی جا سکتی ہے۔

## لوح شرفِ زہرہ نورانی

عزیزان من! اگرچہ شرف زہرہ کے حوالے سے بہت سے اعمال و نقوش مروج ہیں اور مختلف کتابوں میں بھی درج ہیں، ماہرین جفر ہر سال ایسے اعمال سے آگاہ کرتے رہتے ہیں جو یقیناً موثر و مفید بھی ہوتے ہیں لیکن ہم ''لوح شرف زہرہ نورانی'' پیش کر رہے ہیں جس کے سریع التاثیر ہونے میں کوئی کلام نہیں ہے، قرآنی حروف مقطعات کی یہ لوحِ مبارکہ اپنی صفات و تاثیر میں عجیب ہے جو لوگ اسے شرف زہرہ کے موقع پر تیار کر کے پاس رکھیں گے وہ خود اس کے فیوض و برکات کا مشاہدہ کر لیں گے، خاص طور سے وہ افراد اس موقع سے ضرور فائدہ اٹھائیں جن کی شادی میں تاخیر، ازدواجی زندگی میں ناآسودگی یا شادی میں ناکامی ان کے لیے پریشانی کا باعث بنی ہوئی ہے۔ اس لوحِ مبارک کو شرف زہرہ یا اوج زہرہ کے اوقات میں چاندی یا تانبے کی لوح پر کندہ کیا جائے اور تمام قواعدِ عملیات کا خیال رکھا جائے یعنی رجال الغیب سامنے نہ ہوں، سفید لباس پہن کر باوضو ہو کر زہرہ کا بخور صندل سفید، کافور وغیرہ جلائیں یا عمدہ قسم کی صندل کی اگربتیاں کام میں لائیں، لباس میں عطرِ حنا کی خوشبو لگائیں، فاتحہ کے لیے کچھ سفید یا سبز رنگ کی مٹھائی پاس رکھیں اور نقش مکمل کرنے کے بعد 719 مرتبہ اسمائے الٰہی یالطیف الرحیم الکریمُ کا ورد کر کے لوح پر دم کریں اور مٹھائی پر فاتحہ دے کر بعد ازاں خود بھی کھائیں اور دیگر احباب میں بھی تقسیم کر دیں۔

**لوح مبارک نورانی یہ ھے:۔**

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الحق | عزز | ۷۸۶ یا لطیفُ الرّحیمُ الکریمُ | | | | قوله |
| یااللہُ الرزاقُ الباسطُ السمیعُ | 23 حمعسق | 20 کافی | 12 یٰسٓ | 9 دیان | 1 کھیٰعٓصٓ | یااللہُ الرزاقُ الباسطُ السمیعُ |
| | 7 ۶۳ | 4 اللہ الاعین | 21 عزیز القائم | 18 طسٓمٓ | 15 ۷۳ | |
| | 16 ۱۰۷ | 13 آلمٓ | 10 اللہ | 2 حٰمٓ محصی | 24 ۲۷۹ | |
| | 5 ۱۹۹ | 22 نعم المولیٰ | 19 علی | 11 طٰسٓ | 8 ۶۴ | |
| | 14 باسط | 6 ۶۲ | 3 ۱۹۷ | 25 ۲۸۰ | 17 حق | |
| وله | | یا لطیفُ الرّحیمُ الکریمُ | | | | الملک |

ہر شخص کو اپنی ذات کے لیے ایک لوح تیار کرنے کی اجازتِ عام ہے، لوح کو پاس رکھنے یا پہننے کے بعد اگر تسخیرِ خاص یا تسخیرِ خلق مقصود ہو تو روزانہ یا لطیفُ الرحیمُ الکریمُ کا ورد 719 مرتبہ 80 روز تک کریں اور اگر رزق و روزگار یا کاروباری ترقی، ملازمت کا حصول مقصود ہو تو اسمائے الٰہی یا اللہُ الرزاقُ الباسطُ السمیعُ کا ورد 719 مرتبہ 80 دن تک جاری رکھیں انشاء اللہ آپ کا مقصد پورا ہوگا، اس دوران میں نہایت پابندی سے ہر جمعہ کو اپنا صدقہ بھی دیں اور ایسی غریب فیملیز کی مدد کریں جن کے گھر میں کنواری لڑکیاں ہوں۔ نقش کے خانوں میں چال کو سمجھنے کے لیے ہر خانے کے کونے میں انگریزی ہندسے دیے گئے ہیں، انہیں نقش کے اندر لکھنے کی غلطی نہ کریں، یہ نقش کی رفتار ظاہر کرتے ہیں، ان کی پیروی کرتے ہوئے نقش کے خانے پُر کیے جائیں گے، پہلے خانے میں زہرہ کے حروفِ مقطعات کھیعص اور 23 ویں خانے میں حمعسق نقش کی پیشانی پر موجود ہیں، اسمِ ذات اللہ نقش کے قلب میں قائم ہے، نقش کی کاملیت اور خوبیوں پر ہم کیا روشنی ڈالیں، اہلِ نظر ہی اس کا عرفان کرسکتے ہیں۔ نقش مکمل کرنے کے بعد پُشت پر زہرہ کے مؤکلات و طلسم اور اپنا نام مع والدہ لکھیں اور ساتھ ہی نقش کے مؤکل کا نام لکھیں جو یہ ہے "یاطینذائل"

## مؤکلاتِ زہرہ اور طلسم یہ ھے:۔

یا عینیائل ابو الحسن زوبہ ابیض

ل ٧ عـ ا ٩ ا ٦ ا ٩ ا ٩

ھے ھے ھے ھے ھے ھے

## خاتم طلسم زہرہ

شرف یا اوج زہرہ کے موقع پر خاتم طلسم زہرہ بھی تیار کی جاسکتی ہے، اس خاتم کو تیار کرنے کے لیے مزید مواقع بھی حاصل ہوسکتے ہیں، اگر عروج ماہ میں قمر و زہرہ، عطارد و زہرہ، مریخ و زہرہ یا مشتری و زہرہ کے درمیان تثلیث یا تسدیس کی نظر ہو اور قمر یا نظر میں شامل دیگر سیارگان نحوست سے پاک ہوں تو یہ خاتم تیار کی جاسکتی ہے۔ اس وقت چاندی کی انگوٹھی پر طلسم کندہ کرکے آپ ایک ایسا تحفہ حاصل کرسکتے ہیں جسکا کوئی ثانی نہیں۔ اس طلسم کو زہرہ کے مخصوص پتھر یا کسی بھی سفید پتھر پر بھی کندہ کیا جاسکتا ہے۔ کندہ کرتے وقت برادہ سفید صندل اور لوبان ملا کر جلائیں اور انگوٹھی یا پتھر کو زہرہ کی سعد ساعتوں میں دھونی دیں۔ جب اس کام سے فارغ ہوجائیں تو پھر کسی بھی جمعے یا جمعرات کو ساعتِ زہرہ میں دائیں ہاتھ میں پہن لیں۔ بعدازاں اس طلسم کی قوت تسخیر کا آپ کو خود اندازہ ہوجائے گا۔ رزق میں کشادگی، ملازمت کا حصول یا ترقی، شادی میں رکاوٹ، محبت میں کامیابی، لوگوں میں مقبولیت اور شہرت، الغرض ایسے بے شمار فوائد اس طلسم زہرہ کی تاثیرات میں شامل ہیں۔

## خاتم طلسم زہرہ یہ ھے:۔

اس طلسم کو کندہ کرنے سے پہلے اس کی زکوٰۃ و صدقات کا طریقہ سمجھ لیں۔ جس روز ساعتِ زہرہ میں طلسم لکھنا ہے۔ اس سے چند روز پہلے یا دو تین روز پیشتر اس کی زکوٰۃ کے لیے تیاری کریں۔ وہ اس طرح کہ روزانہ زہرہ کی جو ساعتیں بھی مل رہی ہیں ان میں سے 6 ساعتوں میں جو سعد ترین ہو، ایک سفید کاغذ پر سبز روشنائی سے 6 بار اس طلسم کو لکھ لیں۔ اس طرح 6 ساعتوں میں 36 مرتبہ لکھا جائے گا۔ کسی ایک ہی کاغذ پر مقررہ ساعات میں 6 بار لکھ لیا کریں۔ بعد میں اسے حفاظت سے رکھ دیا کریں۔ جب 6 ساعتوں میں 36 مرتبہ ہوجائے تو علیحدہ علیحدہ کاٹ کر آٹے میں ملا کر گولیاں بنالیں اور دریا یا سمندر پر جاکر مچھلیوں کو ڈال دیں۔ بعدازاں واپسی پر 6 قسم کا اناج لیں مثلاً گندم، چاول، چنے کی دال، ماش کی دال، مونگ کی دال، مسور کی دال وغیرہ۔ حسب توفیق برابر وزن میں لے لیں چاہے ایک ایک پاؤ ہی کیوں نہ ہو۔ گھر لا کر اسے جس طرح مناسب سمجھیں عمدہ طریقے سے پکا لیں۔ اگر حلیم بنائیں تو مرغی یا بکرے کا گوشت ڈالیں یا جس طرح مناسب سمجھتے ہوں میٹھا یا نمکین پکالیں اور اس پر فاتحہ دے کر خود بھی کھائیں دوسروں کو بھی کھلائیں۔ بس یہی اس عمل کی زکوٰۃ و صدقہ ہے۔ اس کے بعد ساعتِ زہرہ میں یہ طلسم چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرلیں۔ اگر وہ بھی میسر نہ ہو تو ہرن کی جھلی پر سبز قلم سے لکھ کر رکھ لیں اور بعد میں کسی انگوٹھی میں رکھ کر اس کے اوپر سبز، سفید یا زرد رنگ کا نگینہ جڑ والیں۔

